VOL: 15



# شعبۂ فاصلاتی دینی تعلیم

# Distance Learning Religious Education











## مقصدِ حسین علیہ السلام

[ امر بالمعروف و نہی عن المنکر
نیکی کا حکم دینا، برائی سے روکنا ]

میرا یہ قیام برائی، سرکشی، فساد اور ظلم کیلئے نہیں ہے
میرے قیام کا مقصد صرف یہ ہے کہ اپنے جدّ رسول اللہؐ
کی امت کی اصلاح کروں ،، میں چاہتا ہوں کہ
**امر بالمعروف و نہی عن المنکر** کروں اور
اپنے جدّ رسول اللہؐ اور والد علی ابنِ ابی طالبؑ
کی سیرت پر عمل کروں۔۔



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

رسولِ خدا

**جس نے اپنی زندگی کو نیک علم کی طلب میں صرف نہیں کیا اسکی زندگی ضائع ہوگئی۔۔**

خدا کی بارگاہ میں علمِ دین کو بقدرِ ضرورت حاصل نہ کرنے کا کوئی عذر قابلِ قبول نہیں ہے۔ آج کل کی مصروفیت اور تیز رفتار زندگی کا بہانہ بنا کر کوئی علم سے پہلوتہی نہیں کرسکتا۔ اپنی تمام تر مصروفیات کے باوجود اگر نوجوان و بچے روزانہ اوسطاً 10 سوالات کے جوابات یاد کریں تو ایک ماہ ۳۰۰ اور ایک سال میں تقریباً ۳۶۰۰ سوالات کے جوابات انہیں یاد ہو جائیں گے۔ سوالات کچھ اس انداز سے ترتیب دیئے گئے ہیں جو تقریباً ہر پہلوئے زندگی کا احاطہ کئے ہوئے ہوں۔ مثلاً:

- ☆ فقہی مسائل ☆ عقائد ☆ عملی اخلاقیات
- ☆ معلوماتِ عامّہ ☆ قرآن مجید ☆ تاریخ اسلام
- ☆ منتخب آیات واحادیث کی تشریح ☆ احادیثِ معصومینؑ
- ☆ رسولِ خداؐ و آئمہؑ کے متعلق معلومات اور انکی سیرت








- ☆ علمائے اعلام کے متعلق معلومات
- ☆ بہت سے اعمال کے فضائل
- ☆ آدابِ اسلامی سے متعلق معلومات
- ☆ مقدّس مقامات کے متعلق معلومات
- ☆ رسولِ خداؐ و آئمہؑ کے اصحاب کے متعلق معلومات
- ☆ کتب بینی کے شوق کو بیدار کرنے کیلئے کسی کتاب کے متعلق کوئی معلوماتی بات
- ☆ CreativeWriting

تا کہ تخلیقی صلاحیتیں بیدار ہوں اور نوجوانوں/ بچوں کی سوچ اور تحریر میں بہتری آئے۔

اس کتابچہ میں جن سوالات کے جوابات نہیں لکھے گئے ہیں نوجوان/ بچے، انہیں بھی اپنے بزرگوں کی مدد سے حل کر سکتے ہیں۔ اوسطاً روزانہ فقط (۱۰) سوالات کے جوابات یاد کرنے ہونگے ۔

امید ہے کہ اس سلسلے میں مومنین نوجوانوں اور بچوں کی مدد کر کے مدرسہ کے مشن کو آگے بڑھانے میں تعاوّن کریں گے اور امامِ زمانہؑ کے ایسے مددگار مہیا کرنے میں مددو معاوّن ہوں گے کہ جو علم و معرفت سے آراستہ ہوں۔

والسّلام

انتظامیہ : مدرسۃ القائم علیہ السلام

## پہلا دروازہ — دوزخ کے سات دروازے ہیں — فرمانِ رسولؐ اللہ

**سوال:** دوزخ کے پہلے دروازے پر کیا لکھا ہے۔؟

**جواب:** جو خدا سے امید رکھتا ہے وہ سعادت مند ہوتا ہے
جو خدا سے ڈرتا ہے وہ عذاب سے امن میں رہتا ہے
جو غیر خدا سے لو لگاتا ہے اور غرور کرتا ہے وہ ہلاک ہو جاتا ہے۔۔



## تصویری مسائل

جوابات صفحہ نمبر 20 پر ملاحظہ کیجئے۔۔

1

بتایئے حاجی منیٰ کے میدان میں کس واجب حکم پر عمل کر رہے ہیں؟

2

کیا واجب نمازوں میں جان بوجھ کر قنوت چھوڑا جا سکتا ہے؟

3

بتایئے یہ کونسا پھل ہے جس کا نام سورۂ والتّین میں آیا ہے؟

4

ناخنوں کو معمول سے زیادہ بڑھانے کی مذمّت میں کوئی حدیث بیان کیجئے؟





## دوسرا دروازہ — دوزخ کے سات دروازے ہیں — فرمانِ رسولؐ اللہ

**سوال:** دوزخ کے دوسرے دروازے پر کیا لکھا ہے۔؟

**جواب:** جو قیامت کے دن عریاں نہیں اٹھنا چاہتا اسے چاہیئے کہ دنیا کے بے لباس ضرورتمندوں کو لباس پہنائے، جو یہ چاہتا ہے کہ قیامت کے دن پیاسا نہ رہے وہ دنیا میں پیاسوں کو پانی پلائے، جو چاہتا ہے کہ قیامت کے دن بھوکا نہ رہے وہ دنیا میں بھوکوں کو کھانا کھلائے۔۔

5

بتایئے یہ کس بابرکت کنویں کی بہت پرانی تصویر ہے؟

6

بتایئے اِس تصویر میں حالتِ احرام کے کس حکم کی طرف اشارہ ہے؟

7

کیا نابالغ بچے کو احرام پہنانا واجب ہے؟

8

قرآن مجید کو دیکھ کر تلاوت کرنے کے کس فائدے کا روایت میں ذکر ہوا ہے؟

## تیسرا دروازہ — دوزخ کے سات دروازے ہیں — فرمانِ رسولؐ اللہ

سوال: دوزخ کے تیسرے دروازے پر کیا لکھا ہے۔؟

جواب: خدا جھوٹوں پر لعنت کرے، خدا کنجوس لوگوں پر لعنت کرے،
خدا ظالم لوگوں پر لعنت کرے۔۔

## مقدّس مقامات

جوابات صفحہ نمبر 26 پر ملاحظہ کیجئے۔۔

1



بتایئے پیغمبرِ خدا حضرت موسیٰؑ کی یہ قبرِ مبارک کس شہر میں واقع ہے؟

2



بتایئے یہ قبور کن انبیاء اللہ کی ہیں اور یہ کس شہر میں واقع ہیں؟

3



بتایئے یہ مدینہ میں کس امامِ معصومؑ کا گھر تھا جسے اب گرادیا گیا؟

4



بتایئے دمشق میں یہاں کس نبی خدا کا سرِ اقدس دفن ہے؟





## چوتھا دروازہ — دوزخ کے سات دروازے ہیں — فرمانِ رسولؐ اللہ

سوال: دوزخ کے چوتھے دروازے پر کیا لکھا ہے۔؟

جواب: خدا ذلیل کرے اس کو جو اسلام کی توہین کرتا ہے،
خدا ذلیل کرے اسے جو اہلِ بیتؑ پیغمبر کی توہین کرتا ہے،
خدا ذلیل کرے اسے جو لوگوں پر ظلم کرنے میں ظالموں کی مدد کرتا ہے۔۔



بتایئے آیت اللہ العظمیٰ سید علی حسینی سیستانی کس عظیم شیعہ مرجع کی نمازِ جنازہ پڑھا رہے ہیں۔؟

جواب صفحہ نمبر 16 پر ملاحظہ کیجئے۔۔

## CREATIVE WRITING



اِس تصویر میں جو پیغام پوشیدہ ہے اُس پر دو صفحات کا مضمون تحریر کیجئے۔۔

پانچواں دروازہ | **دوزخ کے سات دروازے ہیں** | فرمانِ رسولؐ اللہ

سوال: دوزخ کے پانچویں دروازے پر کیا لکھا ہے۔؟

جواب: اپنی خواہشات کی پیروی نہ کرو جس کا نتیجہ ایمان سے دوری ہے،
زیادہ فضول و بے مقصد کلام نہ کرو جس کا نتیجہ خدا کی رحمت سے دوری ہے
اور ظالم کی مدد نہ کرو۔۔

## غمِ امام حسینؑ میں رونے کا ثواب

- مصیبتِ امامِ مظلومؑ پر بہنے والے آنسوؤں کا اگر ایک قطرہ جہنم میں گر جائے تو وہ آتشِ جہنم کو سرد کر دے گا۔۔

- پیغمبر اکرمؐ فرماتے ہیں: پس جس نے بھی حسینؑ کی مصیبت پر گریہ کیا ہو ہم اس کا ہاتھ پکڑ کر داخلِ بہشت کریں گے۔۔

- امام جعفرِ صادقؑ فرماتے ہیں کہ امام حسینؑ پر گریہ کرنا ملک الموت کو تجھ پر اس سے زیادہ مہربان بنا دیتا ہے جتنا ایک ماں اپنے فرزند پر مہربان ہو سکتی ہے۔۔







چھٹا دروازہ | **دوزخ کے سات دروازے ہیں** | فرمانِ رسولؐ اللہ

سوال: دوزخ کے چھٹے دروازے پر کیا لکھا ہے۔؟

جواب: میں شب زندہ دار عابدوں پر حرام ہوں،
میں صدقہ دینے والوں پر حرام ہوں،
میں روزہ داروں پر حرام ہوں۔۔

## شخصیت پہچانیئے

جواب صفحہ نمبر 12 پر ملاحظہ کیجئے۔۔

۱ آپ کا شمار حوزۂ علمیہ قم و نجف کے عظیم علماء میں ہوتا ہے۔

۲ آپ نے ۸۰ سال کی عمر میں انتقال کیا اور حوزہ علمیہ قم میں ۳ روز سوگ منایا گیا۔

۳ آپ خاص طور پر حضرت فاطمہ زہراؑ کی مظلومیت کا دفاع کرتے رہے۔

۴ بعض دفعہ دورانِ درس اگر کبھی حضرت فاطمہ زہراؑ یا کسی معصومؑ کا نام آجاتا تو اسقدر گریہ کرتے تھے کہ درس ہی ختم ہو جاتا۔

۵ آیت اللہ خوئیؒ نے آپ کو ۳ بار مجتہد قرار دیا تھا۔



۶ آپ کہا کرتے تھے کہ ۴۰ سال ہو گئے میں چھٹی کے مفہوم سے نا آشنا ہوں۔

۷ آپ کی پوری زندگی عزاداریٔ سیّدالشہداءؑ مناتے ہوئے گزری۔۔

ساتواں دروازہ | دوزخ کے سات دروازے ہیں | فرمانِ رسول ؐ اللہ

سوال: دوزخ کے ساتویں دروازے پر کیا لکھا ہے۔؟

جواب: قبل اس کے کہ تمہارا محاسبہ کیا جائے اپنا محاسبہ خود کرلو،
قبل اس کے کہ تمہاری ملامت ہو خود اپنے اوپر ملامت کرلو،
قبل اس کے کہ تم میں دعا کی قدرت نہ رہے دعا کرلو
اور بارگاہِ پروردگار میں راز و نیاز کرلو۔۔



## کیا آپ جانتے ہیں۔؟







یہ قبرِ مبارک بی بی شطیطہ کی ہے کہ جن کے اخلاص سے خمس ادا کرنے پر امام موسیٰ کاظم علیہ السلام نے انہیں سلام کہلوایا اور ان کی نمازِ جنازہ خود آکر پڑھائی۔۔

اور یہ جان لو کہ تمہیں جس چیز سے بھی فائدہ حاصل ہو اس کا پانچواں حصّہ (خمس) اللہ، رسول ؐ، رسول ؐ کے قرابتداروں، یتیموں، مسکینوں اور مسافرانِ غربت کیلئے ہے۔۔
(سورۂ انفال۔ آیت ۴۱)

**فرمانِ امام زمانہ** عجل اللہ فرجہ الشریف

جو کوئی ہمارے مال میں سے کچھ بھی کھائے وہ اپنا پیٹ انگاروں سے بھرے گا اور جہنم کی بھڑکتی ہوئی آگ میں جھونکا جائے گا۔۔ (وسائل، جلد ۲، باب ۳، حدیث ٦)





## قرآن

**سوال** رسولِ خدا نے قرآن کی زینت کس چیز کو قرار دیا ہے؟

جواب: اچھی آواز سے پڑھنے کو۔

**سوال** امام صادقؑ نے فرمایا: ہر چیز کی ایک بہار ہے اور قرآن کی بہار کسے قرار دیا ہے؟

جواب: ماہِ رمضان المبارک کو۔

**سوال** رسولِ ؐخدا نے قرآن کی ایک آیت تلاوت کرنے کا ثواب کتنے شہداء کے ثواب کے برابر قرار دیا ہے؟

جواب: 100 شہداء کے ثواب کے برابر۔

**سوال** امام حسینؑ نے اپنے ایک قول میں تلاوت قرآن کا کیا فائدہ بیان فرمایا ہے؟

جواب: تلاوت کرنے والے کی دعا ضرور قبول ہوگی چاہے فوراً یا کچھ دیر سے۔

**سوال** جب آدمی کسی چیز سے خوفزدہ ہو اور ہیبت میں ہو تو اس کے حل کے لئے حضرت امام موسیٰ کاظمؑ نے کون سا قرآنی عمل بتایا ہے؟

جواب: قرآن کی کسی بھی جگہ سے 100 آیات کی تلاوت کر کے دعا مانگے اور کہے کہ خدا مجھ سے ہر مصیبت کو دور فرما۔

**سوال** سورہ فاتحہ کے کتنے اور نام ہیں؟

جواب: 30 سے زیادہ۔

**سوال** سورہ فاتحہ کے کم از کم 3 نام اور بتایئے؟

جواب: 1۔الشّفاء۔ کیونکہ یہ ہر مرض کے لئے شفاء ہے۔

2۔الاساس۔ کیونکہ یہ سورۂ قرآن کی بنیاد ہے۔

3۔الصلاۃ۔ کیونکہ یہ سورہ نمازوں کا لازمی جز ہے۔

**سوال** رسولِ خداؐ نے سورۂ فاتحہ کے متعلق کیا ارشاد فرمایا؟

جواب: بیشک خدا نے سورۂ حمد دے کر مجھ پر خاص احسان کیا ہے۔

**سوال** وہ کون سا سورہ ہے جس کی تلاوت کرنے والے کو قیامت کے دن حضرت لقمانؑ کی رفاقت نصیب ہوگی؟

جواب: سورۂ لقمانؑ۔

**سوال** مولا علیؑ نے کس سورہ کو عرش کے خزانوں میں سے سب سے عظیم خزانہ قرار دیا ہے؟

جواب: سورۂ الحمد کو۔





## فقہی مسائل

**سوال** کسی automatic مشین کے ذریعے جانور ذبح کرنے کا کیا حکم ہے؟

جواب: اگر مسلمان بسم اللہ کہہ کر بٹن دبائے اور دیگر شرائط کا بھی خیال رکھے تو جائز ہے۔

**سوال** نہانے کے دوران کیا تلاوت کی جا سکتی ہے؟

جواب: جی ہاں۔

**سوال** کیا نمازی سورہ کے شروع میں **بسم اللہ** سے پہلے **اعوذ باللہ** پڑھ سکتا ہے؟

جواب: جی ہاں۔

**سوال** کیا سورۂ حمد میں **وَلَا الظَّآلِّیْنَ** کے 'لین' کو کھینچا جا سکتا ہے؟

جواب: جی ہاں یہ واجب ہے۔

**سوال** اگر نماز پڑھتے ہوئے کسی ذکر کو غلط پڑھے اور پھر دوبارہ صحیح کر کے پڑھے تو کیا یہ صحیح ہے؟

جواب: جی ہاں۔

**جواب : شخصیت پہچانیئے** —— آیت اللہ العظمیٰ میرزا جواد تبریزیؒ

**سوال** کیا نماز میں قرأت کے دوران بغیر مَد والے الفاظ کو مَد کے ساتھ پڑھا جاسکتا ہے؟

جواب: اگر مَد مختصر ہو تو کوئی حرج نہیں۔

**سوال** سورۂ توحید میں **کُفُوًا احد** کے تلفظ میں "وَن" صحیح ہے یا "ان"؟

جواب: دونوں صحیح ہیں۔

**سوال** نمازِ جماعت پڑھتے ہوئے نمازیوں کیلئے سورۂ حمد کے بعد الحمدللہ کہنا کیسا ہے؟

جواب: مستحب ہے۔

**سوال** کیا واجب نمازوں میں قرأت کے دوران تجوید کے قواعد کی رعایت کرنا واجب ہے؟

جواب: تجوید کے تمام قواعد کی رعایت واجب نہیں ہے صرف قرأت کا صحیح ہونا کافی ہے۔

**سوال** نماز میں قرأت کے دوران وقف کی جگہ پر توقّف نہ کرنے میں کوئی حرج ہے؟

جواب: کوئی حرج نہیں۔





**سوال** اگر مقروض وقت پر قرض ادا نہ کر سکے اور جان بوجھ کر بغیر مجبوری کے تاخیر کرے تو کیا یہ جائز ہے؟

جواب: نہیں حرام ہے۔

**سوال** اگر کوئی کسی سے کوئی چیز قرض لے اور شرط لگائے کہ تاخیر کی صورت میں جرمانہ ادا کرنا ہوگا تو کیا یہ صحیح ہے؟

جواب: جی نہیں یہ صحیح نہیں ہے۔

**سوال** کیا میت کی نمازوں کی قضاء کئی لوگ ایک ساتھ ادا کرسکتے ہیں؟ مثلاً 5 سال کی نمازیں 5 لوگ آپس میں بانٹ کر ایک ساتھ پڑھنا شروع کردیں؟

جواب: جائز ہے اور اس میں ترتیب ضروری نہیں ہے۔

**سوال** اگر سفر دس روز سے کم ہو تو کیا اس میں روزوں کی قضاء کی جاسکتی ہے؟

جواب: جی نہیں سفر میں روزے نہیں رکھے جاسکتے۔

**سوال** ایک شخص نے کسی ہوٹل میں مہمانوں کو افطار کی دعوت دی بعد میں معلوم ہوا کہ اگلا دن عید کا ہے تو کیا اسے مہمانوں کا فطرہ نکالنا ہوگا؟

جواب: اس صورت میں میزبان پر فطرہ واجب نہیں۔

## متفرقات

**سوال** کس جنگ کے دن کو قرآن میں یوم الفرقان کہا گیا ہے؟

جواب: ا۔جنگِ خندق ✓۲۔جنگِ بدر ۳۔جنگِ احد

**سوال** رسولِ خداؐ پر وحی کس دن سے آنا شروع ہوئی؟

جواب: ا۔بدھ کے دن سے ✓۲۔پیر سے ۳۔جمعہ سے

**سوال** کعبہ کی اونچائی کتنی ہے؟

جواب: ا۔پندرہ میٹر ۲۔بیس میٹر ✓۳۔دس میٹر

**سوال** جمرۂ عقبیٰ (منیٰ کا ایک شیطان) کونسا شیطان ہے؟

جواب: ا۔چھوٹا شیطان۔ ۲۔منجھلا شیطان۔ ✓۳۔بڑا شیطان۔

**سوال** ام القُریٰ کس شہر کو کہا جاتا ہے؟

جواب: ا۔طائف ۲۔جدّہ ✓۳۔مکّہ

**سوال** حج کے مہینے کون سے ہیں؟

جواب: ا۔ذی الحجّہ ۲۔رجب، رمضان، شوال ✓۳۔شوال، ذی القعدہ، ذی الحجّہ



کتابچہ نمبر ۱۵ | مدرسۃ القائمؑ

**سوال** اسلام کی پہلی شہید خاتون کون تھیں؟

جواب: ✓ا۔حضرت سمیّہؓ ۲۔حضرت سودہؓ ۳۔حضرت میمونہؓ

**سوال** شیطانوں کو کنکریاں کہاں ماری جاتی ہیں؟

جواب: ا۔عرفات کے میدان میں ✓۲۔منیٰ کے میدان میں ۳۔مزدلفہ کے میدان میں۔

## تاریخ

**سوال** رسولِ خداؐ پر پہلی بار وحی نازل ہونے کے بعد وحی کا سلسلہ کتنے عرصے تک رُکا رہا؟

جواب: 6 ماہ تک۔

**سوال** اس 6 ماہ کے عرصے کو کیا کہا جاتا ہے؟

جواب: فترۃ الوحی۔

**سوال** رسولِ خداؐ کی رضاعی بہن اور بھائیوں کے نام بتائیے؟

جواب: عبداللہ، انیسہ، حذیفہ اور حذافہ عرف شیما۔

**سوال** حضرت حلیمہ سعدیہ کے شوہر کا کیا نام تھا؟

**جواب**: نمازِ جنازہ | آیت اللہ العظمیٰ آقائے السیّد ابوالقاسم الخوئیؒ

**جواب:** حارث۔

**سوال** رسولِ خدا کا نام ''احمدؐ'' کس نے رکھا تھا؟

**جواب:** آپؐ کی والدہ گرامی حضرت آمنہؑ نے۔

**سوال** رسولِ خدا کی کتنی پھپھیاں تھیں؟

**جواب:** 6۔

**سوال** حضرت عبداللہؑ اور حضرت آمنہؑ کی شادی کا پیغام کون لے کر گیا تھا؟

**جواب:** حضرت عبدالمطّلبؑ۔

**سوال** حضرت عبداللہؑ کی جڑواں بہن کا نام بتائیے؟

**جواب:** اُمِّ حکیم۔

**سوال** حضرت عبداللہؑ کے سگے بھائی کتنے تھے؟

**جواب:** 2۔

**سوال** حضرت عبدالمطّلبؑ کی پرورش ان کے ایک چچا نے کی تھی ان کا نام بتائیے؟

**جواب:** حضرت مطّلبؑ۔





**سوال** جب ابرھہ نے خانۂ کعبہ پر حملہ کیا اس وقت حضرت عبدالمطّلبؑ کی عمرِ مبارک کیا تھی؟

**جواب:** 75 سال۔

**سوال** حضرت عبدالمطّلبؑ کا ایک لقب شیبہ کیوں تھا؟

**جواب:** کیوں کہ پیدائش کے وقت ان کے بال سفید تھے۔

**سوال** حضرت عبدالمطّلبؑ کے دوسرے القابات کیا تھے؟

**جواب:** **فیّاض اور مطعم۔**

**سوال** ظہورِ اسلام کے وقت زمزم کا کنوں بند تھا، اس کی موجودگی کی خبر کس نے دی تھی؟

**جواب:** حضرت عبدالمطّلبؑ نے۔

**سوال** اسلام سے پہلے کا زمانہ کیا کہلاتا ہے؟

**جواب:** زمانۂ جاہلیت۔




**سوال** عرب کا سب سے زیادہ زرخیز علاقہ کونسا ہے؟

**جواب:** یمن۔

**سوال** عرب کے ریگستانوں میں رہنے والے کیا کہلاتے ہیں؟

جواب: بدّوی۔

**سوال** عرب کے دیہاتوں میں رہنے والے لوگ کیا کہلاتے ہیں؟

جواب: حضری۔

**سوال** عرب کو عرب کیوں کہا جاتا ہے؟

جواب: عرب لفظ عربہ سے نکلا ہے جس کے معنیٰ بیابان کے ہیں کیونکہ عرب کا زیادہ تر علاقہ بیابانوں پر مشتمل ہے۔

**سوال** عرب کے سب سے بڑے صحرا کا نام بتایئے؟

جواب: رُبعِ خالی۔

**سوال** حضرت موسیٰؑ کے دور کے سب سے بڑے جادوگر کا کیا نام تھا؟

جواب: سامری۔

**سوال** انتقال کے وقت حضرت موسیٰؑ کی عمرِ مبارک کتنی تھی؟

جواب: 120 سال۔

**سوال** کیا یہ بات درست ہے کہ قارون، حضرت موسیٰؑ کا رشتہ دار تھا؟

جواب: جی ہاں۔





**سوال** بتایئے اذان کی ابتداء کس سنۂ سے ہوئی؟

جواب: ایک ھجری سے۔



### بیماروں کے لئے کام کی باتیں

1 امام صادقؑ فرماتے ہیں: ''جو سورۂ طارق کو کسی چیز پر پڑھ کر اسے دوا سمجھ کر پی لے تو اسے شفا مل جائے گی۔

2 امام صادقؑ فرماتے ہیں کہ: ''جو یرقان کا مریض سورۂ بیّنہ لکھ کر اپنے پاس رکھے تو وہ (یرقان) ختم ہو جاتا ہے۔

### جوابات : تصویری مسائل

1 شیطان کو کنکر مارنا۔

2 جی ہاں۔البتہ پڑھنا چاہیئے کیونکہ قنوت کا ثواب بہت زیادہ ہے۔

3 زیتون۔

4 امام باقرؑ نے فرمایا ناخن کاٹنے کا حکم اس سبب سے ہے کہ جب ناخن بڑھ جاتے ہیں تو شیطان کو گندگی پھیلانے کا موقع ملتا ہے اور اس کے علاوہ نسیان کا عارضہ پیدا ہوتا ہے۔

5 زم زم کا کنواں۔

6 حالتِ احرام میں دن میں بند گاڑی کا سفر تمام مجتہدین کے نزدیک حرام ہے۔سفر کھلی گاڑی میں ہونا چاہیئے ورنہ کفّارہ دینا ہوگا۔

7 جی نہیں۔البتہ پہنانے کی بھی اجازت ہے۔

8 امام صادقؑ فرماتے ہیں: قرآن دیکھ کر تلاوت کرنے والے کو بینائی عطا ہوتی ہے اور اس کے والدین کے عذاب میں کمی کر دی جاتی ہے، خواہ وہ کافر ہی کیوں نہ ہوں۔

## علمائے اعلام

**سوال** کمال الدّین کے نام سے ایک مشہور ترین کتاب کس عالم کی تحریر کردہ ہے؟

جواب: شیخ صدوقؒ کی۔

**سوال** ابن بابویہ کس مشہور عالم کو کہا جاتا ہے؟

جواب: شیخ صدوقؒ کو۔

**سوال** شیخ حُر عاملی کی سب سے مشہور کتاب کون سی ہے؟

جواب: وسائل الشّیعہ۔

**سوال** ''الغدیر'' کے نام سے 11 جلدوں پر مشتمل کتاب کس مشہور شیعہ عالم نے لکھی ہے؟

جواب: علاّمہ عبدالحسین الامینیؒ نے۔

## اسلامی کتابیں

**سوال** امالی کن کتابوں کو کہا جاتا ہے؟

جواب: جو علماء نے اپنے شاگردوں کو املاء (dictate) کروائی تھیں۔

**سوال** کن علماء کی امالی سب سے زیادہ مشہور ہیں؟

جواب: شیخ صدوقؒ، شیخ طوسیؒ اور شیخ مفیدؒ کی۔





**سوال** ''صحیفہ کاملہ'' کی سب سے مشہور شرح کس عالم نے تحریر کی؟

جواب: سیّد علی خان نے۔

**سوال** ''خصال'' نامی کتاب کس مشہور عالم کی تحریر ہے؟

جواب: شیخ صدوقؒ۔

**سوال** طالبِ علموں کی تربیت کے حوالے سے شہیدِ ثانیؒ نے کون سی کتاب تحریر کی؟

جواب: **مُنیَۃُ المُرِید**۔

## اہل بیت علیہم السلام

**سوال** شیخ صدوقؒ کی روایت کے مطابق خدا نے کس وجہ سے حضرت ابراہیمؑ کو اپنا خلیل (دوست) بنایا تھا؟

جواب: کیونکہ وہ محمدؐ و آلِ محمدؑ پر بہت زیادہ درود بھیجا کرتے تھے۔

**سوال** بتایئے حضرت آدمؑ کی توبہ کیسے قبول ہوئی تھی؟
حضرت ابراہیمؑ کو جب آگ میں ڈالا گیا تو انہیں کیسے نجات ملی؟
حضرت نوحؑ کی کشتی ڈوبنے سے کیسے بچی؟

جواب: ان تمام انبیاؑ نے محمدؐ و آلِ محمدؑ کا واسطہ دے کر خدا سے دعا کی تھی۔

**سوال** رسولِ خداؐ کا ایک لقب ''العاقب'' کیوں ہے؟

جواب: کیوں کہ آپؐ تمام انبیاؑ کے بعد آئے ہیں۔

**سوال** بتایئے رسولِ خداؐ کا ایک لقب ''الوفی'' کیوں ہے؟

جواب: کیونکہ آپ اپنا ہر وعدہ پورا کیا کرتے تھے۔

**سوال** رسولِ خدا کے کتنے نام والقاب کتابوں میں ذکر ہوئے ہیں؟

جواب: تقریباً ایک ہزار۔

**سوال** رسولِ خداؐ کے کن تین ناموں کو سب سے بہترین کہا گیا ہے؟

جواب: محمدؐ، احمدؐ اور محمودؐ کو۔

**سوال** اگر کوئی رسولِ خداؐ کا نام سننے پر درود نہ پڑھے تو بقولِ رسولِ خداؐ اسے فرشتے کیا کہتے ہیں؟

جواب: فرشتے کہتے ہیں کہ خدا تجھے معاف نہ کرے اور پھر دو فرشتے آمین کہتے ہیں۔

**سوال** رسولِ خداؐ پر باآوازِ بلند درود بھیجنے سے کون سی روحانی بیماری دور ہو جاتی ہے؟

جواب: نفاق۔





**سوال** وہ کون سا عمل ہے جو فقط ایک بار کر لینے سے بھی بقولِ رسولِ خداؐ گناہوں کے ایک ذرّہ کو بھی باقی نہیں رہنے دیتا؟

جواب: محمدؐ و آلِ محمدؑ پر درود۔ (اللھم صلِّ علیٰ محمدٍ و آلِ محمدٍ)۔

**سوال** بتایئے یہ جملہ کس عظیم شخصیت کا ہے کہ اگر میں چاہوں تو 70 اونٹوں کے وزن کے برابر سورۂ حمد کی تفسیر کر سکتا ہوں؟

جواب: مولا علیؑ کا۔




**سوال** حضرت صالحؑ اور حضرت ہودؑ کی قبریں کس شہر میں ہیں؟

جواب: نجف کے قبرستان وادیٔ السّلام میں۔

**سوال** حضرت ادریسؑ کا اصل نام کیا تھا؟

جواب: حنوک۔

**سوال** حضرت یوسفؑ کتنے برس اپنے والد سے بچھڑے رہے؟

جواب: ۴۰ سال۔

**سوال** حضرت یوسفؑ کو جو صحیفہ دیا گیا تھا وہ تاریخ میں کس نام سے مشہور ہے؟

جواب: یوناہ۔

**سوال** حضرت یوسفؑ کو کس قوم کی ہدایت کے لئے بھیجا گیا تھا؟

جواب: نینوا کے رہنے والوں کے لئے (اب یہ شہر دمشق کہلاتا ہے)۔

**سوال** حضرت یوسفؑ کا کوئی ایک مشہور لقب بتایئے؟

جواب: ماہِ کنعان (کنعان کا چاند)

## مقدّس مقامات

**سوال** نجف میں بڑی تعداد میں علماء دفن ہیں فقط 4 کے نام بتایئے؟

جواب: 1۔سیّد مہدی بحرالعلومؒ 2۔مقدّس اردبیلیؒ

3۔شیخ مرتضٰی انصاریؒ 4۔آیت اللہ خوئیؒ

**سوال** وہ کون سا شہر ہے جسے حرمِ امیرالمومنینؑ کہا جاتا ہے؟

جواب: شہرِ کوفہ کو۔

**سوال** مسجدِ کوفہ میں واجب نماز پڑھنے کا کیا ثواب ہے؟

جواب: قبول شدہ حج کے ثواب کے برابر ہے۔

**سوال** مسجدِ کوفہ میں مستحب نماز پڑھنے کا کیا ثواب ہے؟

جواب: قبول شدہ عمرہ کے ثواب کے برابر ہے۔





**سوال** بتایئے دشمنانِ اہلِ بیتؑ کو چُن چُن کر قتل کرنے والے مختار ثقفی کی قبر مبارک کہاں ہے؟

جواب: مسجدِ کوفہ کے ایک گوشہ میں۔

## نماز

**سوال** بتایئے یہ جملہ کس امام معصومؑ کا ہے "ہر وہ شخص جس کی پیشانی پر سجدہ کا نشان نہیں ہوتا میں اس کی طرف دیکھنا پسند نہیں کرتا ہوں"؟

جواب: حضرت علیؑ (یعنی مولا علیؑ ہر شخص کو نماز گزار دیکھنا چاہتے ہیں)۔

**سوال** حرام کمائی کھانے والے لوگوں کی نماز کو کس طرح سمجھا گیا ہے؟

جواب: رسولِ خداؐ فرماتے ہیں: "مالِ حرام کھانے والوں کی نماز ریت پر گھر کی تعمیر کی طرح ہے"۔ (یعنی جو جلد گر جاتا ہے)

**سوال** وہ کون سے عالمِ دین ہیں جو مولا علیؑ کی سیرت کی پیروی میں ہر رات ہزار رکعت نماز پڑھا کرتے تھے؟

جواب: آیت اللہ عبدالحسین الامینیؒ۔

### جوابات : مقدّس مقامات

1. یروشلم میں۔
2. نجفِ اشرف میں حضرت ہودؑ اور حضرت صالحؑ کی قبور۔
3. امام زین العابدینؑ کا گھر۔
4. حضرت یحیٰؑ کا۔

**سوال** بقولِ رسولؐ خدا غیبت کرنے والے کی نماز و روزے کتنے دن تک قبول نہیں کیئے جاتے؟

جواب: 40 دن تک۔

**سوال** کسی متّقی و پرہیزگار کے پیچھے ایک نماز ادا کا ثواب کتنا ہے؟

جواب: 1000 رکعات نمازوں کے برابر۔

**سوال** ایک واجب نماز کا ثواب امام صادقؑ نے کتنا بیان کیا ہے؟

جواب: 20 مستحب حج سے افضل ہے۔

**سوال** کوئی ایک عمل ایسا بتایئے جس کو کرنے والے کی کوئی نماز قبول نہیں ہوتی؟

جواب: اپنے والدین کو غضب و غصّہ کی نگاہ سے دیکھنا۔

**سوال** مولا علیؑ یہ کیوں فرماتے تھے کہ میرے نزدیک مسجد میں بیٹھنا جنت میں بیٹھنے سے بہتر ہے؟

جواب: کیونکہ مسجد میں بیٹھنے سے خدا خوش ہوتا ہے جبکہ جنت میں بیٹھنے سے خود کو خوشی محسوس ہوتی ہے۔

امام علیؑ نے فرمایا

**سستی** وقت اور عمر کو کھا جاتی ہے





**سوال** جو نمازوں کو اوّل وقت ادا نہ کرے، تاخیر کرے۔ اس کا کیا نقصان رسولِ خداؐ نے بتایا ہے؟

جواب: اسے رسولِ خداؐ کی شفاعت نصیب نہ ہوگی۔

**سوال** کونسی مشہور مستحبی نماز ہے جو نمازِ مغرب و عشاء کے درمیان پڑھی جاتی ہے؟

جواب: نمازِ غُفیلہ۔

## اس ذکر کو پہچانیئے

1۔ اس ذکر کو بلند آواز سے پڑھنے والے سے نفاق دور ہو جاتا ہے۔

2۔ اگر انسان کوئی چیز بھول جائے تو اس ذکر کی برکت سے وہ چیز یاد آجاتی ہے۔

3۔ جس نے اس ذکر کو زیادہ پڑھا ہو گا وہ قیامت میں رسولِ خدا کے زیادہ قریب ہوگا۔

4۔ اس ذکر کو ادا کرنے والے کی شفاعت رسولؐ پر واجب ہو جاتی ہے۔

5۔ جس طرح آگ پانی کو بجھا دیتی ہے اس طرح یہ ذکر گناہوں کو ختم کر دیتا ہے۔

6۔ خدا اس ذکر کے بدلے اس کی 100 حاجات پوری کرتا ہے۔

7۔ اگر اس ذکر کو دعا کے شروع اور آخر میں پڑھا جائے تو وہ دعا ضرور قبول ہو جاتی ہے۔

جواب: محمدؐ و آلِ محمدؐ پر درود (الھم صلِّ علیٰ محمدٍ و آلِ محمدٍ)

## فارسی اردو الفاظ

| اردو | فارسی |
|---|---|
| دایاں | راست |
| بایاں | چپ |
| اوپر | بالا |
| نیچے | پائین |
| دسترخوان | سُفرہ |
| ڈبل روٹی | نانِ فرنگی |
| دھی | مَاست |
| پیالی | فِنجان |
| مُلک | کِشوَر |





مماثلتوں کے اعتبار سے Mach کریں (Cross Matching)

| | | |
|---|---|---|
| 1 | سلمان فارسیؓ | سامرہ |
| 2 | امیرالمومنینؑ | حبشہ |
| 3 | فضّہؑ | مدائن |
| 4 | امام علی رضاؑ | کوفہ |
| 5 | امام زمانہؑ | مشھد |
| 6 | اویس قرنیؓ | مدینہ |
| 7 | امام صادقؑ | یمن |

## چند اصطلاحات کے معنیٰ

**سوال** بتایئے حجِّ اصغر کسے کہا جاتا ہے؟

جواب: عمرہ کو۔

**سوال** بتایئے حج کے احکام میں ''احلال'' سے کیا مراد ہے؟

جواب: سر منڈوا کر یا تھوڑے بال کاٹ کر احرام کی حالت سے باہر آنا۔

**سوال** بتایئے استارِ کعبہ سے کیا مراد ہے؟

جواب: غلافِ کعبہ۔

**سوال** امُّ المشاعر کس شہر کو کہا جاتا ہے؟

جواب: مکّہ کو۔

**سوال** ایامِ تشریق کن دنوں کو کہا جاتا ہے؟

جواب: ذی الحجّہ کی 11 اور 12 تاریخ کو۔

## متفرق فقہی مسائل

**سوال** نامحرم مرد وعورت کیا آپس میں ہاتھ ملا سکتے ہیں؟

جواب: قطعاً حرام ہے۔

**سوال** کیا مردوں کا کافر عورتوں سے ہاتھ ملانا بھی حرام ہے؟

جواب: جی ہاں۔

**سوال** امتحانات میں کسی کو نقل کروانا کیسا عمل ہے؟

جواب: آقائے سیستانی اور آقائے خامنہ ای کے نزدیک حرام ہے۔

**سوال** اگر چہرہ پر کیا گیا میک اپ ظاہر نہ ہو اور چہرہ نارمل محسوس ہوتا ہو تو کیا پھر بھی چہرہ کو نامحرموں سے چھپانا ہوگا؟

جواب: اگر وہ زینت میں شمار نہ ہوتا ہو تو اس کا چھپانا لازم نہیں ہے۔

**سوال** مغربی ممالک کی طرف ہجرت کرنے سے اگر کسی کے بچوں کے دین وایمان کو خطرہ ہو تو کیا وہاں ہجرت کرنا حرام ہے؟





جواب: ہاں اگر خود اور بچوں کے دین وایمان کو خطرہ ہو تو حرام ہے۔

**سوال** کمپیوٹر کے ذریعے تاش کھیلنے کا کیا حکم ہے؟

جواب: حرام ہے۔

**سوال** کیا غیر اسلامی ممالک سے آئی ہوئی چاکلیٹ کھانا کیا جائز ہے؟

جواب: اگر اُس میں نجاست موجود ہونے کا یقین نہ ہو تو کھانا جائز ہے۔

**سوال** چاندی کے برتن میں کھانا پینا کیسا ہے؟

جواب: جائز نہیں ہے۔

**سوال** کسی غیر شیعہ مسلمان کے ہوٹل میں مچھلی کھانا کیسا عمل ہے؟

جواب: اگر یہ پتا نہ ہو کہ مچھلی چھلکے والی تھی یا بغیر چھلکے کی تھی تو جائز نہیں ہے۔

## شیعت پر ایک اعتراض کا جواب

**سوال** شیعہ مٹّی کی سجدہ گاہ پر کیوں نماز میں سجدہ کرتے ہیں۔؟

جواب: صحیح بخاری کی جلد 1 میں اُمِّ المومنین حضرت میمونہؓ روایت کرتی ہیں کہ رسولِ خداؐ ''خُمرہ'' پر نماز ادا کرتے تھے۔
بعض اہلِ سنت علماء خُمرہ کے بارے میں فرماتے ہیں کہ ''خُمرہ'' وہ چیز ہے کہ جس پر اب شیعہ سجدہ کیا کرتے ہیں۔۔

## عقائد کی ایک دلیل

**سوال** خدا آخر دکھائی کیوں نہیں دیتا۔؟

جواب: آنکھ جس چیز کو دیکھ سکتی ہے اس کا جسم ہونا ضروری ہے اور کیونکہ خدا کا جسم نہیں ہے لہٰذا اس کا آنکھ سے نظر آنا ممکن نہیں ہے خدا نہ اس دنیا میں کسی کو آنکھوں سے نظر آ سکتا ہے اور نہ ہی آخرت میں نظر آئے گا۔

## اخلاقیات

**سوال** روایات کے مطابق جب عقل کم ہوتی ہے تو کون سی چیزیں بڑھ جاتی ہے؟

جواب: بیہودگیاں بڑھ جاتی ہیں۔

**سوال** جب عقل بڑھتی ہے تو کون سی چیز کم ہو جاتی ہے؟

جواب: دنیا سے لطف اندوزی کم ہو جاتی ہے۔

**سوال** وہ کون سا شخص ہے جس کا شُکر اس کی زبان سے آگے نہیں بڑھتا؟

جواب: منافق۔

**سوال** مولا علیؑ نے نفاق کو کس کا جڑواں (بھائی) قرار دیا ہے؟

جواب: کفر و شرک کا۔





**سوال** حضرت عیسیٰؑ نے دلوں کو نرم کرنے کا کیا طریقہ بیان کیا ہے؟

جواب: موت کو یاد رکھنا۔

**سوال** وہ کون سا شخص ہے جس کی طرف دیکھنے سے بھی بقولِ مولا علیؑ دل سخت ہو جاتا ہے؟

جواب: کنجوس کو۔

**سوال** وہ کون سے لوگ ہیں جن سے اللہ دشمنی رکھتا ہے؟

جواب: جاہل بوڑھے۔ (کہ اتنی عمر ملنے کے باوجود اب تک کیوں جاہل رہے)

**سوال** روایات میں چلتے پھرتے مُردے کن لوگوں کو کہا گیا ہے؟

جواب: جاہل کو اور وہ جو لوگوں کو برائی سے نہ روکے۔

## دشمنوں سے حفاظت کے لئے

**سوال** دشمنوں سے حفاظت کے لئے کون سا ذکر پڑھنا بہت فائدہ مند ہے؟

جواب: خواجہ نصیر الدین طوسیؒ اور علاّمہ حلّی فرماتے ہیں دشمنوں سے حفاظت کے لئے 100 مرتبہ اس ذکر کو پڑھنا بہت فائدہ مند ہے۔

**یاقَاهِرَ العَدُوِّ وَيَا وَالِيَ الْوَلِيِّ يَا مُظْهِرَ الْعَجَائِبِ يا مُرتَضىٰ عَلیّ**

**سوال** مومنین میں جھگڑا ختم کرانے اور باہمی محبت بڑھانے کے لئے خدا کا کون سا نام پڑھنا بہت فائدہ مند ہے؟

جواب: یا وَدُودُ۔

## نماز کے بارے میں ۳ واقعات

**۱** حوزۂ علمیہ کے ایک استاد بیان کرتے ہیں کہ میں ایک رات مصطفیٰ خمینی کے پاس ان کے گھر گیا (وہ امام خمینیؒ کے بیٹے تھے اور ان کے ساتھ ہی رہتے تھے)۔ آدھی رات کو گریہ وآہ وبکا کی آواز سے میری آنکھ کھل گئی، میں نے پریشان ہو کر مصطفیٰ خمینی کو اٹھایا اور کہا کہ آپ کے گھر میں کوئی بات ہوگئی ہے، یہ آہ وفریاد کی آواز کہاں سے آرہی ہے؟ آقائے مصطفیٰ خمینی نے آواز سن کر فرمایا: ''یہ میرے والد امام خمینیؒ کی آواز ہے جو اس وقت تہجّد وعبادت میں مشغول ہیں''۔

**۲** آیت اللہ العظمیٰ آقائے مرعشی نجفیؒ نے اپنے بیٹے سے وصیت کی کہ: ''میری وہ جائے نماز جس پر میں نے 70 سال نمازِ شب انجام دی ہے اور میری وہ تسبیح جو تربتِ امام حسینؑ سے بنی





ہوئی ہے جس پر میں ہر صبح اس کے ہر دانے پر استغفار پڑھتا تھا میرے ساتھ میری قبر میں دفن کرنا۔

**۳** ایک شخص نے امام جعفر صادقؑ کی خدمت میں آکر عرض کیا: مولاؑ آپ ایسے شخص کے بارے میں کیا فرماتے ہیں جو جان بوجھ کر عصر کی نماز تاخیر سے ادا کرے؟ امام جعفر صادقؑ نے فرمایا کہ: ''یہ قیامت کے دن بے کس وتنہا اور مفلس محشور ہوگا''۔

راوی نے کہا: چاہے وہ جنتی ہی کیوں نہ ہو؟

امام صادقؑ نے فرمایا کہ: ''ہاں چاہے جنتی ہی کیوں نہ ہو''۔

راوی نے کہا: مولاؑ اسکا جنت میں کیا مقام ہوگا؟

امام صادقؑ نے فرمایا: ''یہ شخص جنت میں بالکل تنہا ہوگا، نہ اس کی کوئی بیوی ہوگی، نہ کوئی اولاد اور نہ کوئی مال ودولت۔ یہ شخص اہلِ جنت سے التجاء کرے گا کہ وہ اُس کی کچھ خاطر تواضع کریں، کیونکہ اس کا وہاں پر کوئی گھر یا ٹھکانہ نہیں ہوگا۔

(ثواب الاعمال وعقاب الاعمال۔ شیخ صدوقؒ)

کفر وایمان کا فرق صرف نماز کا ترک کرنا ہے۔۔

رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

## حج کے مسائل

**سوال** وہ کون سے مرجع ہیں جو چاہے رات کا سفر ہو یا دن کا، حالتِ احرام میں بند گاڑی کے سفر پر کفّارہ واجب قرار دیتے ہیں؟

جواب: آقائے خوئیؒ۔

**سوال** وہ کون سے مرجع ہیں جو حالتِ احرام میں رات کو بند گاڑی کا سفر جائز تو قرار دیتے ہیں مگر بارش ہونے کی صورت میں کفّارے کے وجوب کے قائل ہیں؟

جواب: آقائے سیستانی۔

**سوال** صفیٰ و مرویٰ کے درمیان اوپر کی منزلوں سے سعی کرنا کیا جائز ہے؟

جواب: جائز نہیں ہے۔

**سوال** ہماری فقہ میں وقوفِ عرفات کی اہمیت زیادہ ہے یا وقوفِ مزدلفہ کی؟

جواب: وقوفِ مزدلفہ کی۔

**سوال** آقائے خامنہ ای اور آقائے سیستانی کے فتویٰ میں حالتِ احرام میں مردوں کے لئے موبائل فون کو کان پر لگانا کیسا ہے؟





جواب: آقائے خامنہ ای کے نزدیک جائز ہے، آقائے سیستانی کے نظریہ میں جائز نہیں۔

**سوال** منیٰ میں راتیں گذارنے کو فقہ میں کیا کہا جاتا ہے؟

جواب: بیتوتہ کرنا۔

**سوال** اگر کوئی شخص منیٰ میں بیتوتہ نہ کرسکے تو اس کو کیا کرنا چاہیئے؟

جواب: ہر رات کے بدلے ایک جانور ذبح کرنے کا کفّارہ دے۔

**سوال** کیا صحیح ہے کہ حاجی کے لئے مستحب ہے کہ وہ سر منڈوانے کے بعد اپنے خیمے کی زمین میں اپنے بالوں کو دفن کرے؟

جواب: جی ہاں۔

**سوال** وہ کون سے مجتہد ہیں جو حج میں قربانی کے لئے ذبح کرنے والے کے لئے شیعہ ہونے کی لازمی شرط لگاتے ہیں؟

جواب: امام خمینیؒ۔

**سوال** آقائے خامنہ ای اور آقائے خوئیؒ کے نزدیک جو مرد پہلی بار حج کررہے ہوں کیا ان کے لئے سر منڈوانا ضروری ہے؟

**جنت**

صرف تمناؤں اور آرزوؤں کے ساتھ حاصل نہیں ہوتی

جنت کی قیمت عمل صالح ہے امام علیؑ

**جواب:** جی نہیں وہ تقصیر کر سکتے ہیں (یعنی اپنے تھوڑے سے بال کاٹ سکتے ہیں) البتہ پھر بھی سر منڈوانے کا ثواب سب سے زیادہ ہے۔

## روزہ و خمس کے مسائل

**سوال** روزہ کی حالت میں اگر منہ سے خون نکل آئے تو روزہ پر کیا فرق پڑتا ہے؟

**جواب:** روزہ نہیں ٹوٹتا۔

**سوال** اگر بیماری کی وجہ سے کوئی روزہ نہ رکھ سکے تو کیا اسے کفّارہ دینا ہوگا؟

**جواب:** کفّارہ تو نہیں ہے البتہ ۷۵۰ گرام گیہوں فدیہ کسی شیعہ دیندار مستحق کو دینا ہوگا۔

**سوال** اگر کسی نے مستحب روزہ رکھا ہو تو کیا وہ ظہر کے بعد اسے واجب قضا روزے میں بدل سکتا ہے؟

**جواب:** جی نہیں وہ ایسا نہیں کر سکتا اور ویسے بھی جس کے ذمّہ قضا روزے ہوں اس کے لئے مستحب روزے رکھنا صحیح نہیں ہے۔

**سوال** کیا سگریٹ پینے سے روزہ باطل ہو جاتا ہے؟





**جواب:** احتیاطِ واجب کی بناء پر باطل ہو جاتا ہے۔

**سوال** آنکھوں میں دوا ڈالنے سے اس کا ذائقہ منہ میں محسوس ہوتا ہے کیا اس سے روزہ باطل ہو جاتا ہے؟

**جواب:** جی نہیں روزہ صحیح ہے۔

**سوال** شک کی صورت میں پہلی رمضان کا روزہ نہ رکھا بعد میں پتا چلا کے چاند ہو گیا تھا کیا کریں؟

**جواب:** اس دن کے روزے کی قضا کرنا ہوگی البتہ گناہ نہیں ملے گا۔

**سوال** اگر شک کی صورت میں پہلی رمضان کو مستحبی روزہ رکھا بعد میں پتا چلا کہ اس دن پہلی رمضان تھی کیا کریں؟

**جواب:** وہی مستحب روزہ رمضان کا روزہ شمار ہو جائے گا۔

**سوال** روزہ کی حالت میں جان بوجھ کر تھوک نگلنے سے روزہ پر کیا فرق پڑتا ہے؟

**جواب:** روزہ صحیح ہوگا۔

**سوال** رمضان میں امتحانات آنے کی وجہ سے کیا روزے چھوڑے جا سکتے ہیں کیونکہ اس سے کمزوری ہونے لگتی ہے؟

**جواب:** جی نہیں۔

# عمل کی باتیں



خدا رحمت نازل کرے امام حسینؑ اور اُن کے اہلبیتؑ پر
خدا لعنت کرے امام حسینؑ کے قاتلوں پر ۔۔

امام جعفر صادقؑ فرماتے ہیں کہ جو شخص پانی پی کر امام حسینؑ اور اُن کے اہلبیتؑ کو یاد کرے اور اُنؑ کے قاتلین پر لعنت کرے تو حق تعالیٰ ایک لاکھ نیکیاں اُس کے نامۂ اعمال میں لکھے گا اور ایک لاکھ گناہ مٹا دیگا اور ایک لاکھ درجے اُس کے بلند کرے گا اور اُس کو اس قدر ثواب ہوگا کہ گویا ایک لاکھ بندے اُس نے خدا کی راہ میں آزاد کیئے اور حق تعالیٰ قیامت کے دن اُس کو خوشحال اور مطمئن خاطر محشور کرے گا۔۔

بِسۡمِ اللّٰہِ وَ الۡحَمۡدُ لِلّٰہِ رَبِّ الۡعٰلَمِیۡنَ



امام صادقؑ سے منقول ہے کہ جو مسلمان کھانا کھائے اور لقمہ اٹھاتے وقت یہ الفاظ کہے

**بِسۡمِ اللّٰہِ وَ الۡحَمۡدُ لِلّٰہِ رَبِّ الۡعٰلَمِیۡنَ**

تو لقمہ اُس کے منہ میں پہنچنے سے پہلے خدا اُس کے گناہوں کو بخش دے گا۔۔





# ایک اسلامی شادی کی چند تصویری جھلکیاں



شادی میں دلہن اور دیگر خواتین نے بھی حجابِ اسلامی کا خیال رکھا۔۔



شادی کی تقریب ایسی جگہ ہوئی جہاں کوئی حرام کام نہ ہو سکے۔۔





شہداء کی قبور پر حاضری، کیونکہ زندہ قومیں اپنے شہیدوں کو ہمیشہ یاد رکھتی ہیں۔۔



شادی میں شہداء کی یاد ، قرآن کے سائے میں۔۔





شادی میں بھی غمِ اہلبیتؑ کو فراموش نہیں کیا گیا۔۔

رسولؐ خدا کے صحابی حضرت ابودرداءؓ کی قبرِ مبارک



# (40) چالیس حدیثیں یاد کرنے کا فائدہ

حضرت ابودرداءؓ سے بھی روایت ہے کہ رسولؐ اللہ نے فرمایا :

جو شخص میری اُمّت کے لئے ایسی چالیس حدیثیں حفظ کرے جس سے لوگ نفع اُٹھائیں تو خدا اُس کو قیامت میں عالم وفقیہ محشور کرے گا۔۔

## مدرسۃ القائم علیہ السلام میں منعقدہ یومِ حسینؑ 2009 کی چند تصویری جھلکیاں























سرزمینِ کربلا کا ماڈل، جو [illegible] طالبات نے بنایا

